## مسجد کے نل سے اہلِ محلّہ کا پانی لے جانا

سوال[۷۱۹۶]: ہمارے یہاں مسجد میں جونل (ہینڈ پمپ) لگاہوا ہے، محلّہ کے چھ مکانات کے لوگ اس نل سے اپنی ضروریات کیلئے پانی استعمال کرتے ہیں، اس میں کوئی گناہ تونہیں ہوتا ہے؟

الجواب حامداًومصلیاً:

اس نل سے اہل محلّہ کو پانی لینا درست ہے، مگر احتیاط سے استعمال کریں (۱)، اگر خراب ہو جائے تو اس کی اصلاح بھی کرادیا کریں، یہ بات نہ ہو کہ پانی تو اہل محلّہ بھریں اور مرمت مسجد کے ذمہ رہے۔ فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔

حررہ العبد محمود غفرلہ، دارالعلوم دیوبند، ۲۹/۵/۹۰ھ۔

## درختِ مسجد کے پھل کا استعمال

سوال[۷۱۹۷]: ایک مسجد ہے اوراس مسجد کے اندر درخت ہے اوراس درخت میں پھل لگا ہے اور پھل پک چکا ہے۔ تو کیا یہ پھل کسی شخص کے لئے کھانا جائز ہے یا نہیں؟ اوراگراس مسجد میں کوئی تبلیغی جماعت پہونچ جائے تو یہ پھل اس جماعت والوں کو کھلا سکتے ہیں یا نہیں؟ فقط۔

---

= (الدر المختار، كتاب إحياء الموات، فصل الشرب: ٦/٤٣٩، سعيد)

"وفي التوضؤ من السقاية إذا اتخذها للشرب اختلافُ المشايخ، ولو اتخذها للتوضؤ، لا يجوز الشرب منه بالإجماع". (البحر الرائق، كتاب الوقف، فصل في أحكام المسجد: ٥/٤٢٧، رشيديه)

(وكذا في الفتاوىٰ العالمكيرية، كتاب الوقف، الباب الثاني عشر: ٢/٤٦٥، رشيديه)

(١) "و لايجوز الوضوء من الحياض المُعدّة للشرب في الصحيح، ويمنع من الوضوء منه، وفيه. وحمله لأهله إن ماذوناً به، جاز، وإلا لا". (الدرالمختار، كتاب الحظر والإباحة، فصل في البيع: ٦/٤٢٧، سعيد)

(وكذا في الفتاوى العالمكيرية، كتاب الوقف، الباب الثاني عشر في الرباطات والخانات والمقابر، الخ: ٢/٤٦٥، رشيديه)

(وكذا في البحر الرائق، كتاب الوقف، فصل في أحكام المساجد: ٥/٤٢٧، رشيديه)

الجواب حامداً ومصلیاً:

ظاہر ہے کہ وہ درخت مسجد کا ہے، پھل کی قیمت مسجد میں دے دی جائے، پھر جس کو دل چاہے، کھلا دیا جائے (۱)۔ فقط واللہ اعلم۔

حررہ العبد محمود غفرلہ، دارالعلوم دیوبند۔

## مسجد کی منتظمہ کمیٹی کی طرف سے مسجد میں اعلان آویزاں کرنا

سوال [۷۱۹۸]: مسجد کی انتظامیہ کمیٹی نے نظم ونسق باقی رکھنے کے لئے مسجد میں ہر وقت کے شور اور ہنگامہ کو بچانے کے لئے مندرجہ ذیل اعلان اویزاں کیا ہے:

۱- بجلی کے پنکھے اذان کے وقت کھولیں جائیں گے اور بعد فراغت نماز بند کردئے جائیں گے۔

۲- پانچوں وقت کی اذان، نماز مسجد کی گھڑی سے ہوگی۔

۳- امام مسجد کے علاوہ مسجد میں کسی دوسرے کو بغیر اجازت تقریر کرنا منع ہے۔

۴- مقرر کو ضروری ہوگا کہ آدابِ مسجد کا خیال کرتے ہوئے تقریر فرمائیں اور کسی کے اختلافی مسائل کو بیان نہ کریں نہ ہی کوئی اشتعال انگیز تقریر فرمائیں۔

۵- مسجد کا کوئی سامان بغیر اجازت استعمال کرنا منع ہے۔

۶- مسجد کی دیواروں پر اشتہار چسپاں کرنا منع ہے۔

۷- مسجد کے نل سے بغیر اجازت پانی بھرنا منع ہے۔

۸- مسجد میں دنیاوی باتیں کرنا منع ہے۔

۹- امام یا مؤذن کے متعلق کوئی شکایت ہو تو اس کو لکھ کر مسجد کمیٹی کو دیں۔

۱۰- مسجد میں نماز اور نمازیوں کا خیال رکھتے ہوئے سلام آہستہ کریں تاکہ نماز میں خلل واقع نہ ہو۔

---

(۱) "غرس في المسجد أشجاراً تثمر إن غرس للسبيل، فلكل مسلم الأكل، وإلا فتباع لمصالح المسجد". (الدرالمختار، كتاب الوقف: ۴/۴۳۲، سعيد)

(وكذا في الفتاوىٰ العالمكيرية، كتاب الوقف، مطلب: الكلام على الأشجار في المقبرة وغير ذلك: ۲/۴۷۷، رشيديه)

اس طرح کا اعلان مسجد میں لگانا جائز ہے یا نہیں؟

الجواب حامداًومصلیاً:

انتظام صحیح رکھنے اور خلفشار سے بچانے کیلئے یہ اعلان مناسب ہے، لیکن اگر پانی لینے کا کوئی اور انتظام قریب نہ ہوتو مسجد کے نل سے پانی بھرنے میں کچھ سہولت دینے کی ضرورت ہے(۱)، البتہ اگر مشین سے مسجد کی ٹینکی یا حوض میں پانی جمع کرلیا گیا ہے تو اس کو بھر کر اپنے گھر نہ لے جائیں (۲)۔فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔

حررہ العبد محمود غفرلہ، دارالعلوم دیو بند،۱۲/۲/۱۴۰۰ھ۔

## مسجد کے صحن میں کاروباری اشتہار

سوال[۷۱۹۹]: ۱...... مسجد کے صحن کے اندر یا مسجد کے کسی حصہ میں کاروباری اشتہار لگانا کیسا ہے؟

## نقشۂ افطار وسحر میں دوکان کا اشتہار

سوال[۷۲۰۰]: ۲...... ایک شخص رمضان المبارک کے افطار وسحر کے نقشہ میں نیچے کے حصہ میں اپنی دوکان کی مشتہری کے لئے اشتہار لکھوالے اور اس نقشہ کو مسجد کے صحن یا مسجد کے کسی حصہ میں لگائے تو یہ جائز ہے یا نہیں؟

الجواب حامداً ومصلیاً:

۱...... مسجد (جہاں نماز پڑھی جاتی ہے) کے صحن یا کسی بھی حصہ کو تجارت گاہ نہ بنایا جائے، کاروباری اشتہار وہاں نہ رکھے جائیں (۳)۔

---

(۱) "و لا بأس أن يشرب من الحوض والبئر، ويسقي دابته و يتوضأ منه". (البحر الرائق، كتاب الوقف، فصل في أحكام المساجد: ۴۲۷/۵، رشيديه)

(۲) "متولي المسجد ليس له أن يحمل سراج المسجد إلى بيته، وله أن يحمله من البيت إلى المسجد". (الفتاوىٰ العالمكيرية، كتاب الوقف، الباب الحادي عشر في المسجد ومايتعلق به، الفصل الثاني في وقف المسجد وتصرف القيم: ۴۶۲/۲، رشيديه)

(وكذا في البحر الرائق، كتاب الوقف، فصل في أحكام المساجد: ۴۲۷/۵، رشيديه)

(۳) "عن واثلة بن الأسقع رضي الله تعالىٰ عنه أن النبي صلى الله تعالىٰ عليه وسلم قال: "جنبوا =

۲......ایسا نقشہ مسجد کے بیرونی دروازے اور دیوار پر لگا دیا جائے تو مضائقہ نہیں، تاکہ افطار وسحر کا علم بھی اس سے ہوسکے اور دوکان کی مشتہری بھی ہو جائے۔ فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔

حررہ العبد محمود غفرلہ، دارالعلوم دیوبند، ۹/۹/۹۵ھ۔



= مساجدكم صبيانكم ومجانينكم وبيعكم وشراءكم ورفع أصواتكم". (سنن ابن ماجة، أبواب المساجد والجماعات، باب مايكره في المساجد، ص: ۵۴، قديمي)

"وكره إحضار المبيع والصمت والتكلم إلا بخير، أما الأول، فلأن المسجد محرز عن حقوق العباد، وفيه شغله". (البحر الرائق، كتاب الصوم، باب الاعتكاف: ۲/ ۵۳۱، رشيديه)

(وكذا في الدر المختار مع ردالمحتار، كتاب الصوم، باب الاعتكاف: ۲/ ۴۴۸، سعيد)

(وكذا في فتح القدير، كتاب الصوم، باب الاعتكاف: ۲/ ۳۹۷، مصطفىٰ البابي الحلبي مصر)

